ہے وہ جیو ہے اور سرب لنگ شریرونکا ابہانی ایشر ہے جہان جیو کی گتی پہنچتی ہے اُسکو یہہ جانتا ہے اور جیسے دو پرش سوئے ہون ایک کو سپنا آوے کہ میگہہ گرجتے ہین دوسرے کو میگہہ گرجتے ہوئے نہ بہاشتے ہون سو وہ شبد سنتا نہین کیونکہ گتی اسمین نہین آئی جیسے سدہ پھرتے ہین اور دیکہتے نہین کیونکہ اسکو گتی نہین ہے سو یہہ سرشٹی ہی سنکلپ ماتر ہے آتما کے اگیان سے نانا پرکار بہرم سے بہاشتی ہے اہنکار کو تیاگنا چاہئے چت چیت شکتی کا چمتکار ہے جب پہرتا ہے بسو دیکہتا ہے جب ٹہرجاتا ہے بسو نہین بہاشتا سنکلپ کے دور ہونے پر آتم ہی بہاشتا ہے اہنگ تو ہنگ آدک جگت برہم سروپ ہی ہے پہر بہرم کیسے ہو اور کسکو ہو انہتا جب نشٹ ہوگی جگت کا ابہاؤ ہوجاویگا نر انہکار ہونا موکش کا کارن ہے ایک چت بودہ ہے وہ جگت ہے دوسرا برہم بودہ ہے وہ موکش ہے چت بودہ انہتا کا نام ہے جب تگ چت بودہ پہرتا ہے تب ہی تک سنسار ہے اس چت کے ابہاؤ کا نام برہم بودہ ہے چت کا پہرنا ہی برہم بودہ ہے جسکو ادہشٹان کا گیان ہوتا ہے اسکو بہرانت بھی وہی سروپ بہاشتا ہے جسکو گیان نہین اُسکو جگت بہن نہین بہاشتا ہے اسلیے سب سنیسے کو تیاگ کر اپنے سروپ مین استہت ہوجاو چت کی دو برتی ہین ایک موکش روپ ہے دوسری بندہ روپ ہے جو برتی سروپ کی اور پہرتی ہے موکش روپ ہے جو درش کی اور پہرتی ہے بندہ روپ ہے باستو مین جگت اور برہم مین کچہہ بہید نہین جگت بھی برہم ہے اور برہم بھی جگت گیان اگیان کا بہید ہے

## ایک سو چون سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بہاشا کا آتما کا سربگیہ ہونا

بشسٹ جی بولے اپنے روپ مین استہت ہونا ہی بڑا اوپاو ہے اگیانی نربکار کو بکار سہت جانتے ہین آتما نربکار سرب بیاپک ہے اور نت ہے انگ سے رہت سدا اپنے سو بہاؤ مین استہت ہے آتما نرادیو ہے جسکے انگ نہین اور اکریہ ہے اور نرالس نرامے بن کلنک سدا پرتیکش ہے گیان سے جانا جاتا ہے مایا اور جگت اور نیتی یہہ تینون اُبچار سے ہین بچار کرنے سے شانت ہوجاتے ہین آتما اور جگت کو جل اور ترنگ سمجہو کچہہ بہید نہین ء

## ایک سو پچپن سرگ چھٹے زبان پرکرن جوگ بششٹ ہر دیوکرت بہاشا کا اچھا کا تیاگ گیان سے اور نر اچھا ہو رہنا

بششٹ جی بولے آتما مین روپ اولوک اور من کے بہوگ پہرتے ہین سو سب ہی آتم روپ ہین یہہ سدہ پرماتما کا چمتکار ہے آتما درش سے رہت سدہ چتما نرمل ادویت ہے جو سنکلپ کی سرشٹی کو ستہا جانتا ہے اُسکو سروز شونیہ اکاش سے بہاشتا ہے اگیانیون کو درڑہ ہوا ہے گیانیون کو آتم روپ سے دیکہتا ہے جو بستو ستہا ہے اُسکی اچھا کرنی سو رکہتا ہے اچھا سے رہت ہونا مکتی ہے اچھا کرنی بندہن ہے یہہ اچھا ہی دہن کرتی ہے نر اچھا رہنا پرم سمادہی ہے جنے اچھا کے دور کرنیکا اوپا رنہین کیا اندہ کوپ مین پڑا سو اچھا کی نورتی شاستر دون کے سرون اور تپ اور دان سے ہوتی ہے ایک بار بہی نہو سکے تو سنیے سنیے نبرت کرے اور جو شاستر ون کو سرون کرکے بہی اچھا کو بڑہاتے ہین وہ دیپک کو ہاتہہ مین لیکر کوئے مین گرتے ہین سو اچھا کا ناس کرنا چاہیے

## ایک سو چھپن سرگ چھٹے زبان پرکرن جوگ بششٹ ہر دیوکرت بہاشا کا اچھا کے تیاگ مین

بششٹ جی بولے کہ اچھا اسکی کرنی چاہیے جو ست ہو جب سنسار است ہے پہر اُسکی اچھا کیا کرنی چاہیے آتما مین نہ دکہہ ہے نہ سکہہ درشٹا درشن درش تینون برہم مین کلپت ہین باسنو مین برہم ہی برہم ہے آتما ہی سبہ اکار ہوکر بہاشتا ہے جب سروز وہ ہی ہے پہر اچھا کس کی کرنے ہو اچھا بڑا بندہن ہے رام چندر جی بولے کہ جو سرب برہم ہی ہے تو اچھا اور آن اچھا ہی نہین پہر تم کیسے کہتے ہو کہ اچھا کا تیاگ کرو بششٹ جی بولے کہ جبکی گپتی جاگی ہے ار تہات گیان روپ آتما مین جاگا ہے اُسکو سرب برہم ہی ہے اسکو اچھا اور آن اچھا دونو ہی برابر ہین جیون جیون گیان ہوتا ہے باسنا کا ناس ہوتا ہے گیانی کو باسنا نہین رہتی جب اگیان کرکے جگت کی بہاوتا ہوئی جب ہی دکہہ پراپت ہوا جب بہاونا نشٹ ہوگی تب وہ ہی برہم دیکہنے لگا اُسکو کرنا اور نہ کرنا دونو برابر ہین جسکے ہروے مین سنسار کی ستا ہے اُسکو اچھا ہی پہرتی ہے سو اچھا جپ اور تپ اوبہاٹہہ اور دان جگ تیرتہہ سے دور نہین ہوتی گیان کی اوسدی سے ناس ہوتی ہے آتما نراج پد ہے وہ کیول اپنے آپ مین استہت ہے اُسکے ساکشاتکار ہونے سے اہنگ روپ بہرم ہٹ جاتا ہے اگیان سے آتما مین

جگت بہاشتا ہے آد پرماتما سے چت شکتی پہری ہے جب اہنگ ہوا تب شبد کا پرماد ہوا اور یہہ چت
شکتی من روپ ہوگی پہر دیہہ اور اندری ہو گئین اگیان سے یہہ متہیا بہرم اودے ہوا ہے اور اسی پرکار یہہ جیو
اپنے ساتہہ اس متہیا شریر کو دیکہتا ہے پہر گیان سے سب بہرم مٹ جاتے ہین جیسے اکاس مین دیہہ اور اندریان
بہرم سے بہاشتے ہین آتم سروپ مین جاگنے سے دویت بہرم دور ہوجائیگا کیول آتما ہی دیکہیگا یہہ سرشٹی سنکلپ
ماتر ہے جب بسو کا ابہیاس کیا بسو بہاشنے لگا جب آتما کا ابہیاس کیا آتما دیکہنے لگا۔

## ایک سو ستاون سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیو کرت بہاشا کا انہتا کے نشٹ ہونیسے نربان پد کا ملنا

بششٹ جی بولے ہے رامجی سدہ آتم تت مین سنبندہ پہرنے سے جگت بہاشتا ہے اور سرشٹی اور چت
مین کچہہ بہید نہین ایک ہی ہے اور چت اور جیت مین کچہہ بہید نہین اور جیت ہی چت ہوکر بہاشتا ہے
گیان سے انکی ایکتا ہوجاتی ہے اور درشن اور درشٹا اور درشٹا کو ایک ہی روپ جانو یودہ سے سب کی ایکتا ہوتی
ہے جیسے جل مین جل کی ہو یہہ ورتی نہین ہوتی تو اسکی ایکتا ہوتی سب آتما ہی ہے جیسے جل مین گلانیکی شکتی ہے
اور کاٹ مین نہین ایسے ہی برہم مین بہاو ناسو بہاو ہے اور مین نہین اور اندریونکا سمبودہ بہی آتما ہی ہے برہم
سے بن کچہہ نہین پرتہوی آدک تت جو پہرے ہین سب آتم روپ ہی ہین ایک بیج نانا پرکار کے روپ
دہارتا ہے پرنتو بیج سے بن کچہہ نہین ایسے ہی آتم سنا نانا پرکار ہوکر بہاشتی ہے پرنتو بیج کی بہانتین ہی
آتما پرنامی نہین جیتن اکاس روپ ہے اسمین سرشٹی کچہہ بنی نہین جو بنا نہین وہ نشٹ بہی نہین ہوتا جیسے
کوئی بالک اکاس مین پتلیان رچے سو اکاس مین کچہہ نہین بنا اسکے سنکلپ مین پتلیان ہین ایسے من سے
بسو رچا ہے سرشٹی سنکلپ ماتر ہے سنکلپ نشٹ ہوجانے پر شانت بششٹ پد رہجاتا ہے اور سروپ
کے ساکشاتکار ہونے سے انہتا روپی بہرم مٹ جاتا ہے پہر جگت اور اہنکا بہی ابہاو ہوجاتا ہے تب وہ پد
ملتا ہے جسکو ایسا پرمانند ملگیا اسکو پہر کسیکی اچہا نہین رہتی وہ ہی سنسار سمندر سے پار ہوتا ہے انہتا روپی بیج
نشٹ ہونے پر نربان پد کی پراپتی ہوتی ہے تم بہی نراہنکار ہوکر جیت سا کرو۔

# ایک سو اٹہاون سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیو کرت بہاشا کا جگت کا بہرم سے ہونا

بششٹ جی بولے ہے رامجی گیانوان پرش ہی نراورن ہے ایک استہا پاوک اورن ہے دوسرا ابہاوا
پاوک ہے استہا پاوک اورن یہہ ہے جو آتم برہم کی ستہا روپ سے مین نہ بہاسے ابہاونا پاوک اورن وہ ہے
جو آتما کی ستہا ہردے مین بہاسے پرنتو درڑہ نشچے نہ بہاسے سو پہلا اورن اگیانی کو بہاستا ہے اور دوسرا جگیاسو
کو اور گیانوان کو یہہ دونو نہین رہتے اسی لئے اسکو نراورن اور شانت روپ نرمل کہتے ہین وہ کسی گن کے
آسرے نہین رہتا اسکا دویت بہرم نشٹ ہوجاتا ہے آتما کے ساکشاتکار ہونے سے سب اچہا نشٹ ہوجاتی
ہے جب تم چیتن سروپ مین استہت ہوکر دیکہوگے تو سب ہی برہم ستہا ہی دیکہیگا یہہ سموت سدا پرکاش
روپ ہے اور جتنے پرکاش ہین اسکے بروہی بہی ہین جیسے دیپک کا بروہی پون ہے اور جہاں پر لے مین
سب پرکاش تم روپ ہوجاتے ہین آتم پرکاش بنا رہتا ہے یہہ درش سب متہا ہے آتم بچار سے سب
کا ابہاو ہوجاتا ہے جب پرش نے آتما مین استہتی پائی ہے اسکو موکش کی بہی اچہا نہین اور سپنے مین سکہتی
اور سکہتی مین سپنا نہین اسکو ابہو کرنیوالی سدہ ستہا ہے گیانیونکو یہہ پرپنچ سسے کے سینگ کی سمان
دیکہتی ہے ہے رامجی تمکو سدا اکاس روپ بہاستا ہے اور جو تم کہو کہ اُپدیش کیون کرتے ہو اسکا اوتر یہہ ہے کہ
ہمکو بہاشن کچہہ نہین تمہاری اچہا ہے تمکو بششٹ ہوکر اُپدیش کرتے ہین ۔ ہماری چیشٹا ہی ڈہولے
کی بنا مین ارتہا کار نہین ہوتی کہ وہ بارم بار جنم نہین دیتی اگیانی کی چیشٹا جنم دیتی ہے جگت کے جیو
جیسے کیسے جیو دیکہتے ہین مین بہی برہم ہون اور تم بہی برہم ہو سو تم برہم کی بہاونا کرو اور اپنے سوبہاو مین
استہت ہو دوسرے کے سوبہاو مین استہت ہونا دکہداتی ہے اپنے سوبہاو کے سادہنے کا نام موکش
ہے جنم سروپ سے ہت کرکے دیکہوگے تو تم کو نشچے ہوگا کہ نہ مین ہون نہ تم نہ جگت سب بہرم ماتر ہے ایسے
جاننے والیکو پہر کوئی اچہا نہین رہتی جب باسنا دور ہوتی ہے تب جانا جاوے کہ سنسار سے پار ہوگئے
یا ہونے والے ہین ॰

## ایکسو اونسٹھوان سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بہاشا کا باسنا کی تیاگ اور برہم پد پاتے ہین

بشسٹ جی بولے ہے رامجی تمہارا سروپ اکاس ہے اور اسمین لوک الوک اور من کے بھوگ پرکرتی کی مایا سے پھرتے ہین اور مایا سو بہاو کر کے ہے یہہ پرسو بہاو ہین پرنتو اوہشتان انکا آتم ستا ہے اور اسی لئے وہ آتم سروپ ہے آتما کے جاننے سے انکا ابہاو ہوجاتا ہے جب گیان بین درڑہتا ہوتی ہے تب یہہ سکہپت روپ ہوجاتا ہے جب انکا بہاو بہی نہین رہتا تب تریا بین استہت ہوتا ہے جب تریاتیت ہوتا ہے پرم کلیان روپ پد کو پراپت ہوجاتا ہے ہمارا پرچہن اہنکار نشٹ ہوگیا ہے اور اہم نراہنکار پد مین استہت ہو گئے تم بہی ایسے ہی نرمل پرم سروپ ہوجاو گے یہہ بندہن آتم پد کو پراپت نہین ہونے دیتے پہلا دیہہ دوسرا بھوگ کی ترشنا تیسرا باندہو نکا یہہ باسنا بڑی انرتہہ کی دینے والی ہے اور یہہ ہمارے روگ ہین اور یہہ باندہو ڈرڑہ بندہن روپ ہین اور انرتہہ کی پراپتی انرتہہ کا کارن ہے تم ان تینون کا تیاگ کر کے آتم پد مین استہت ہوجاو جگت کو بھرم ماتر جانو آتما مین اگیان سے جگت پرتیت ہوتا ہے۔

## ایکسو ساٹھہ سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بہاشا کا آتما کی بہاونا کرتے ہین

بشسٹ جی بولے کہ گیانی کو سب ہی برہم روپ ہین اور گیانی کی بھوگونکی باسنا ناس ہوجاتی ہے پورن بودہ ہونے پر کسی کی اچھا نہین رہتی ہے رامجی تمہارے سروپ تریا پد کو اگیانی نہین جان سکتے سنسار روپی برات بھرم سے اوٹہا ہے یہان سنسار کے برات کا سروپ باندہا ہے اور کوئی بینا مطلب نہین ہے سو اس سنسار کو پتلی جانو جو ترت کرتی ہے اور چپ جاتی ہے جیسے سمدر مین ترنگ اپہجتی ہین ناس ہوجاتی ہین پہر جل ہی رہتا ہے ایسے ہی سب برہم روپ ہے بھرم سے یہہ بکار دکہلائی دیتی ہین کرتا اور کریا کرم ہی سب آتم سروپ ہے جب تم آتما کی بہاونا کروگے تب تمہارا ہردا اکاش کی سمان شودہ ہوجاویگا یہہ جگت آتما سے کچہہ بہن نہین آتم سروپ ہی ہے۔

## ایک سو اکسٹہہ سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیو کرت بہاشا کا جگت کا آتما سے بہن ہونا اور گیان کے لکشن

بششٹ جی بولے یہہ بسوا ایسے ہے جیسے صرف ٹنکا اور کاغذ کی پتلی دیکہنے ہی ماتر ہے بچار کے سے آتما مین کچہہ نہین
جگت کی ستا آتما کے آسرے ہوتی ہے جیسے بایو چلتی ہے تب ہی پون ہے اور نہین چلتی تو بہی پون ہے ایسے ہی
چیتن مین جگت ہے سب بہرم سے ہی آتما سے بہن بہاشتا ہے گیانی کو سب اپنا ہی ہو کر بہاشتا ہے آتما نرا کار
ہے اندریون کا بشے نہین شاستر کارون نے شو اور برہم اور آتما آدک اسکے نام اپنے سنکلپ مین کہے ہین پرنتو وہ
کیول چینماتر ہے جسمین بانی کو گم نہین جگت اسکا چمتکار ہے آتما مین اور جگت مین بہید نہین بنا گیان کے تپ
اور جگ اور دان آدک کریا نزارتہک ہین سو گیان کے نمت پرجتن سریشٹ ہے دہن کے پیدا کرنے اور رکہنے
بیفایدہ
مین ہی کشٹ ہے پرنتو جو گیان کے سادہن کے لئے اسکو کہین اور دین تو یہہ ہی امرت ہوجاتا ہے جو آتما
دیو کو تیاگ کر اور دیو کی پوجن کرتے ہین وہ نس پہل ہے جنم مرن کے بندہن سے مکت نہین ہوتے آتما دیو کی پوجا
کرنی چاہئے اور دان ہی آتم بودہ کے لئے کرنا جوگ ہے اور بیراگ اور دہیرج اور سنتوکہہ ہی بودہ کا کارن ہے
اور پتہالا یہہ مین تششٹ رکہہ برہم بدیا کا بچار اور سنتو ن کا سنگ کرنا ہی بودہ کا کارن ہے جس سے دیویت
صابر
چہپانے
کا اندہ سکار نشٹ ہو کر گیان ہی بہاشیگا اور پہر گیان ہی شانت ہوجائیگا اور یہہ پوجا انتش کرن کی سدہی سے
ہوتی ہے اور انتش کرن کی سدہی سے گیان اپتن ہوتا ہے جب گیان ہوجاتا ہے آتم دیو کا ساکشا تکار
ہوجاتا ہے اب گیان کے لکشن سنو گورو اور شاستر سے جو ستا ہے اسمین استہت ہونا اور سنسار کی باسنا
کا ناس ہوتا ہے گیان ہے جب یہہ گیان پورن ہوا تب جگت برہم سروپ بہاشیگا پہر کسی بکار کا بہے
نہین ہوتا نہ دکہہ ہوتا ہے جو پرش سرب برہم دیکہتا ہے اور نشچے نہین رکہتا اور شاستر ہی بہت دیکہتا ہے سو
بہاہو رکہہ ہے جیسے جنم کا اندہا سورج کو نہین دیکہتا آتم کے ساکشا تکار ہونے سے ایسا انندہو گا کہ سب بدارتہ
اس سے رہت بہاشین گے ۔

## ایک سو باسٹھہ سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ مہا رامائن ہردیو کرت بھاشا کا گیانی اگیانی کے لکشن اور جگت کا است ہونا

بششٹ جی بولے ہے رام جی اس جگت منہا بھرم کو تیاگ کر اپنے ادھ سروپ مین ٹھہر جاؤ اب گیانی اور اگیانی کے لکشن کہتے ہین اگیانی کا ہردا بھوگ روپی ترشنا سے جلتا رہتا ہے اس جلنے کے دور ہونیکا یہہ اوپاے سگم ہے کہ نرابنکار ہو کر یہہ نشچے کر لے کہ نہ مین ہون نہ یہہ جگت پہر سب جگت برہم سروپ ہی بہاشیگا اور کسی پدارتہہ کی بانچھا نہ ہوگی پہر سنکلپ جتن پرمانند سروپ شیشش رہیگا جگت بہرم ہٹ جائیگا اس جگت کا بیج اہنتا ہے تینون لوک مرگ ترشنا کا جل سمجھو اسمین منش بھٹکتے بھٹکتے ہار جاتے ہین شانت کداچت نہین ہوتے جگت کی ترشنا بندہن کا کارن ہے تم نربانتا اور نراہنکارتا باسنا کے تیاگ اور پرم اوپشم سے دگے ہین استہت ہو گئے تب درشن اور درشن کا ابہاو ہوجائیگا اور کیول درشٹا ہی رہجائیگا اور درشٹا ہی اوپدیش جتلانے کے نمت کہا گیا ہے نہین تو جب درشن کا ابہاو ہو تو پہر درشٹا کسکا ہو جگت کے پدارتہونکو دیکھدائی جانکر تیاگ دو درشٹی دوہین گیانی اسکو آتما اور اگیانی اسکو جگت جانتے ہین گیانی پرمارتہہ تت مین جاگے ہوئے ہین سنسار کی اور سے سوئے ہوئے ہین اگیانی اسکے برعکس ہین جب گیان اپجتا ہے تب جگت کچھ نہین بستو نہین دیکھتی جیسے جل کی بوند جل مین ڈالین تو بہن نہین دیکھتی جیسے بیج مین برکش ہوتا ہے ایسے من مین جگت ہوتا ہے جیسے برکش بیج روپ ہے ایسے جگت من روپ ہے جب جگت نشٹ ہو تب من بھی نشٹ ہو جب من نشٹ ہو تب درشٹ بھی نشٹ ہو اور نہانت ایک کے ابہاو سے دونونکا ابہاو ہو جاتا ہے جگت کے بہیتر باہر وہی من ہے اگیانی کے ہردہ مین جگت ڈرہ ہو رہا ہے اسی لئے وہ دکھہ پاتا ہے یہہ جگت ست نہین ہے سب کا ادھشٹان آتما ہی ہے جگت کے ابہاو سے آتم شیشش بہاشیگا جیسے سمدر مین ترنگ ہین ایسے ہی آتما مین جگت ہے

## ایک سو ترسٹھہ سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیو کرت بھاشا کا من کی شانتی اور بیراگ کی اتپتی مین

رام چندر جی بولے ہے بہگون وہ کونسا برکش ہے جسکے نیچے اکرمن روپی مرگ بہٹکتا اور بن مین پہرتا شانت ہوتا

ہے اور وہ کہان ہوتا ہے اور اُسکے پھل کیسے ہوتے ہین بششٹ جی بولے کہ یہہ برکش دہیان روپی سنت جنون
کے بن مین جل کر کے اُبجتا ہے اور چت روپی پرتھوی مین لگتا ہے اور بیراگ اُسکا بیج ہے اور یہہ بیراگ دو
پرکار کا ہوتا ہے ایک تو یہہ کہ چت کو کوئی دکھہ اور کشٹ پراپت ہو تو اُس سے ہی بیراگ اُبجتا ہے دوسرا یہہ کہ
چت سدہ اور نشکام ہردہ ہوتا ہے تب بیراگ اُبجتا ہے اور منش اس بیراگ کے بیج کو چت کی بہومکا
مین ڈالکر برباسنا کے ہل کو پھیرتا ہے اور سنتون کی سنگتی اور ست شاستر کے جل سے اُسکو سینچتا ہے اور
ست کریا سے گوڈی کرتا ہے اور اتم بچار کے سورج کی کرنون سے اُسکو سکھاتا ہے اور چارون اور اُسکے دھیرج کی
باڑ لگاتا ہے اور تپ اور دان اور تیرتھ اشنان کی جو منتری پر اُسکو رکھتا ہے اسلئے کہ اُسکے بیج جل بجاوین اور
آسا کی پکشی سے رکشا کرتا ہے اور ابلاکھا کی بوڈھے جل سے بچاتا ہے اور سنتوکھہ اور اُسکی استری پرشنتا ہتی
کو اُسکے پاس ٹہلا رہتا ہے اور اس بیج کا ناس کرتا ہے جو بیگہہ سے اُبجتا ہے اُس سے اُسکو بچاتا ہے
دارہنات سمد اور روہن کا پراپت ہونا اور سندر استریون کی پراپتی ہوتی ہے یہہ ہی ناس کرتا ہے اسکی رکشا
کا ایک تو سامان اوپاہ ہے اور دوسرا بششٹ تپ سے اندریون کو نربل کرنا اور دکھی پرش پر دیا کرنی اور سنتوکھہ
رکھنا انیا ونگ تو سامان اوپاہ ہے اور سنتون کی سنگتی کرنی اور ست شاسترون کا سمرون اور (اوم) کا جپ
اور دہیان کرنا اور اسکے ارتھہ کو بچارنا یہہ پرم اور بششٹ اوپاہ ہے ہے راجی جب اتنے شسترون سے رکشا
کرے تب اُسکے بیج کی اُپتی ہووے اور جب اُسکو سنتون کے سنگ اور ست شاسترون کے بچار کی برکہا
کے جل سے سینچے تب اُسکا انکر نکلتا ہے اور وہ دو پتا گے چندرمان کی نیائین پرکاشوان ہوتا ہے جسکو دیکھہ
کر سب پرنام کرتے ہین پہر اُسکے دو پتر نکلتے ہین ایک بیراگ دوسرا بچار اور دن دن وہ بڑہتا جاتا ہے اور آتما کا
بام بار ابہیاس کرتا ہے جب اُسکے ٹون سے بڑے ہوتے ہین راگ دویش کے بندر چڑہکر انکو توڑ ڈالتے
ہین سو اس برکش کو دڑہ بیراگ اور سنتوش اور ابہیاس کے رس سے پشٹ کرنا چاہئے جب سندر پتر
اور ڈونسے اور پہول اور منجری اسکو لگین اور بہتری دور تک اسکی چہایا ہوگی اور شانتی اور سیلتا اور سدہتا کو ملتا اور
اور دیا اور جپ اور کیرتی اتیادک گن اُسکے پہل ہونگے اور اُسکے نیچے من روپی ہرگ بسرام پاویگا اور ادہیاتمک
اور ادہی بہوتک اور آدیویک اُسکے تاپ سارے نشٹ ہو جاوینگے یہہ وہ برکش ہے جو تم نے پوچھا اور یہہ برکش

برہم سروپی آکاش کے سہارسے بڑہتا ہے اور اس برکش کا رس بیراگ ہے اور جہان سنتوش ہے جو منش سروپی ہرگز
اسکا آسرا نہین کرتا اسکو ودیت اور اگیان اور پرمادروپی بدہک مارنے لگتے ہین جب یہہ اسکے بہہ سے اندریون
روپی گانوکی اور دوڑتا ہے اور گانو کے لوگ ہی اسکو پکڑکر بڑا کہید دیتے ہین دارتھات اندریان اپنے بشئے مین
اسکو باندہ لیتے ہین) پہر جب بشئے کا انت نہین ہوتا دکہی ہوتا ہے اور جب اسکو تیاگ کر سروپ استہان
کو شانتی کے ہت دوڑتا ہے تب کام روپی ٹنٹا اسکو کاٹنے کے لیے پہونکتا ہے اسکے بہہ سے پہر یہہ بن کی
اور بہاگتا ہے اور کرودہ کی اگنی اسکو جلانے لگتی ہے اور باسنا کے چہچہر اسکو دکہہ دیتے ہین اور لوبہہ موہ کی آندہی
چلتی ہے جس سے اندہا ہوجاتا ہے اور جب ہرے ہرے ترنون کو دیکہہ کر گرہن کرتا ہے تب گڑہے مین گر
پڑتا ہے جو ترنون سے ڈہکا ہوا ہے وہ ترن کیا ہین پتر اور دہن اور استری مین پڑکر دکہہ پاتا ہے جب یہہ مین جہوٹہ
بولتا ہے تب نرک مین لوٹتا ہے اور جب پُن روپی دہیرج آتا ہے تب اسکو بیکنٹہ کرجاتا ہے اور جب دہیان روپی
برکش سے بکہہ ہوتا ہے تب انیک کشٹ پاتا ہے اور جب مین روپی پہیڑے سے چہوٹتا ہے تب آسار روپی
سنکلپ سے بندہمان ہوتا ہے جب تک اس برکش کے نکٹ نہین آتا تب تک بڑے بڑے کشٹ پاتا
ہے اور شانتی نہین پاتا۔

# ایکسو چونسٹھ سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ سہردیوکرت بہاشا کا دہیان روپی برکش کا برنن سمات

بششٹ جی بولے ہے رام جی میرا تمکو آشیرباد ہے تمکو اس برکش کا سنگ ہو اور شانتی پراپت ہو یہہ دہیان
سروپی برکش ہے کہ جسکے نکٹ جانے سے شانتی ملتی ہے اس برکش کا پہل تو آنندہے اور یہہ ارتہ شاستر کا پتر
اور پہول ہین اس برکش کا چڑہنے والا گرتا نہین ست شاستروں کے ارتہ مین ٹہرا رہتا ہے اور جب اس برکش
سے اوترتا ہے تب شاستر کے ارتہ مین ٹہرتا ہے اور سب پدارتہ اسکو کہاری لگتے ہین اور پہر اپنی پہلی چنتا
کو سمرن کرکے پچہتاتا ہے اور شانتی پاتا ہے جیسے کسی نے مدہوپان کیا ہو اور ماسہین بیچ چیت تناکی ہون اور
جب بدہ اوترتا ہے تب پچہتاتا ہے ہے رام جی جو پتر اور استری آدک دیکہتے ہین انکو سنکلپ اور سپن وت
دیکہتا ہے انمین ابہمان نہین کرتا اور جب انہو کے پہل کو کہاتا ہے تب بڑے آنند کو پاتا ہے جو اندریون کا

وتنے ہوتا ہے اُسکا ناس ہی ہوتا ہے اور جو اندریوں اور من کا وشے نہین ہوتا اُسکا ناس نہین ہوتا سو جو
اس برکش کے نیچے جاوے اُسکو ایسا ہی انباسی پد ملتا ہے گیان وان جگت سے مزنک ہو جاتا ہے اسکو
سنسار کا پلٹ کچھہ نہین لگتا وہ سدا ہی نرباسنک ہوتا ہے اور نرباسنک ہونے سے چنچل من کی برتی
سب لین ہو جاتی ہے کیول آتمت ماتر ہی رہتا ہے اور سب بھاونا نشٹ ہو جاتی ہے سب بکار جت
کے سنبندہ تک ہین جب یہہ سنبندہ مٹ جاتا ہے تب ایکا کار ہو جاتا ہے جیسے ایک سوکھا کاٹ جو سدہ
واحد بنا
پھلاتا ہے اور گیلا اوپادہک ایسے ہی جب من کی اوپادہی دور ہوتی ہے تب سدہ آتما ہی رہتا ہے گیانی کی
فسادی
چیشٹا ہی پرابدہ بگ سے ہوتی ہے پرنتو اسکے ہردے مین جگت کا ابھاو ہوتا ہے پرابدھ کی ہی پراپتی
قیمت کا زور
اور شی ہوتی ہے مشتی نہین شبہہ ہوا تھا شبہہ پرابدہ کرم نشٹ نہین ہوتا پرنتو گیانی اسمین بندہایمان
نہین ہوتے ہے رام جی یہہ جو ہمیان روپی برکش کہا گیا ہے اُسکی سیوا ابدہی سنگت کرنے سے انہو روپی
پھل پراپت ہوتا ہے پرنتو جو بودہ سے رہت اُسکی سیوا کرتا ہے اُسکو پھل نہین ملتا کیونکہ اسکو آتما سدہ چت
نشنگی بھاونا نہین ہوتی گیانی ترشنا سے رہت استہت ہوتا ہے دکھہ کا مول ترشنا ہے باسنا کے نشٹ
ہونے سے من استہر ہو جاتا ہے آتما کی پراپتی ہونے ہی نربکلپ سمادہی سے نربکلپ چیتن کا ساکشا تکار
ہو جاتا ہے اور اوتہان کال مین بھی پرم آتما ہی بھاسنا ہے ایک بستو ہے دو درشٹی ہین گیانی کو آتما دکہتا
غیر ساوی کا وقت
ہے گیانی کو جگت گیان وان کی ترشنا سو بہاوک ایسے مٹ جاتی ہے جیسے سورج سے ترپودہ سے بیراگ
اور بیراگ سے بودہ ہوتا ہے جب ایک آتا ہے دوسرا بھی آتا ہے اور انکے آنے سے ترلوکی کی اچھا دور ہو جاتی
ہے سو سنت کے سنگ اور ست شاسترونکے سننے سے اپنے سروپ کا ابھیاس کرو اسی سے آتما کی پراپتی
ہوگی اس جگت کے دو پرواہ ہین ایک تو جگت کی اور جاتا ہے دوسرا سروپ کی اور جاتا ہے جو جگت کی
اور جاتا ہے سو اوپادہک ہے جو سروپ کی اور جاتا ہے سو اوپادہی کو دور کرنیوالا ہے باد بھی دو پرکار کے
گفتگو
ہین جو باد کسی کو دکہہ دے وہ موڑ کہہ کرتے ہین اور جو ترون تت کا پونر بھاو کرکے کرتے ہین سو گیانی کرتے ہین
جیسے بادکا ڈڑہ ابھیاس کرتے ہین ویسے ہی روپ کو پاتے ہین جو جھگڑا کرتے ہین انکا وہی روپ ہو جاتا ہے
گیانی گیان پد باگمناتتی پاتے ہین آتم پد کی پراپتی سے چت دکہلائی نہین دیتا کہ کہان گیا سچدانند کی پراپتی بنا اور

سنسار کے ابہاو اور من سے امن ہونے بنا شانتی نہین ہوتی سو وہی کرم کرنا چاہیے جس سے باسنا کا ناس
ہو ایسے وشنا والے کو کچھہ کرتب نہین رہتا وہ سدا ہی بکسِت روپ ہے اسکو کریا بندہن نہین کرتی جسنے ترشنا
کا تیاگ کیا اُسے دکھہ کیسے ہووے اپنے سوبہاو مین استہت رہنے اور بچارنے سے ہی نربان پد ملتا ہے بید کا
پڑہنا پرنو (اوم) کا جپ کرنا اور جب اُسے تہک جائے تب سمادہی کرنی اور جب اُس سے تہکے تب بید کا
پاٹہہ کرے اسی اوپاو سے سنسار سے پار ہو کر اُس پد کو پاتا ہے اور پرم شانتی پاتا ہے۔

## ایک سو پینیٹھہ سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیو کرت مہا شاستر کا ست سنگ کی مہما بھوگون کا تیاگ

بششٹ جی بولے جسکو سنسار سے ترنا ہو بید کا پاٹہہ اور (اوم) جاپ کرنا چاہیے جب ایشر پرسن ہونگے اور
سنت جنونکا ست سنگ پراپت ہوگا اس ست سنگ سے راگ دویس ہٹ جاتے ہین پاپ دگد
ہو جاتے ہین سکام تپ اور جگ برت کرم جنم مرن کی دینے والی ہین تب بھی جگیا سو ہی کرتے ہین پر سنتون سے
بششیش ہین کہ نسکام ہین کسی پدارتہہ سے ایسا سکھہ نہین ہوتا جیسا سنتون کی سنگت سے ہوتا ہے اور
ہی بڑہتی جاتی ہے ترشنا نشٹ ہو جاتی ہے ترشنا نشٹ ہونے سے آتم پد مین استہتی ہو کر نربان پد ملجاتا
ہے جب بھوگون سے تیاگ ہوتا ہے تو دو پدارتہہ کی پراپتی ہوتی ہے ایک سنتونکی سنگتی دوسرا ست شاسترون
کا بچار اور انہین دونو کا بہاو نا جب دونو یہہ پدارتہہ مل گئے پہر ابہیاس سے اُسی پرم آنند کو پاتا ہے جسکی سوبہا برنن
نہین ہوسکتی (یہان دوبارہ بھوگونکا تیاگ اور سنتونکی سنگت جیسے اوپر آچکی ہے لکھا ہے اسواسطے دوبارہ
لکہا گیا) ایسا سوبہاو ہونا چاہیے کہ جو بھوگ بھوگنے کے نرت اوین اُنکو بھی بانٹ کر بھوگے ارتہات اورون کو
دیکر کہاوے جب ایسا سوبہاو ہو جاتا ہے تو پہر جو کوئی شریر بھی مانگے دیدیتا ہے کیونکہ اُسکو دینے کا ابہیاس ہو
جاتا ہے ایسے پرش کی ترشنا جاتی رہتی ہے یدی کوئی دہنوان ہو اور اسکو سنتوش نہو تو جاننا چاہیے کہ وہ پرم
داردری ہے سنتوشی کو بشے بندہن نہین کر سکتے سنتوش بڑی بستو ہے سنسار ساگر سے پار ہوسکتا ہے اور اس
سے بڑا سکھہ ملتا ہے (یہان پہر دوبارہ سنتوش اور ترشنا کا برتانت دوبارہ سہ بارہ لکھا ہے جسکا یہہ بھی تاتت
پرج ہے کہ سنتوش بڑا پدارتہہ ہے اور ترشنا بڑا بندہن ہے) ہے رامجی تم اچہا کے ناس کرنیکا اوپاو کرو پہر

پہر سو بہاوک ہی پرم پد ملجاتا ہے اور سب چنتا مٹ جاتی ہے سو وہ ہی اوپار ہے کہ سنسار سے بیراگ
ہو اور سنتونکی شکتی اور ست شاستروں کے ارتھوں میں دڑہ کا ابہیاس ہو ہردے کی شانتی ہو ۔

## ایک سو چھیاسٹھ سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیوکرت بہاشا میں ایشر اور اُسکی بہگتی کا ملنا ست سنگ اور بیراگ سے

بششٹ جی بولے ہے رام چندر جی جب سنسار سے بیراگ ہوتا ہے تب سنتوں کی سنگتی ہوتی ہے
اور پہر شاستروںکو سنتے ہیں تب سمپورن جگت نرس ہوجاتا ہے جب جگت نرس ہوا آتما میں دڑہ ابہیاس
ہوکر اپنے سوبہاؤ میں سمتا پرکاش آتا ہے اور اس پرانند کی پراپتی ہوتی ہے جسمیں بانی کو گم نہیں ایسے اوستہا
پراپت ہونے پر برتی لیں ہوجاتی ہے کوئی ترشنا نہیں رہتی گیانی کی یہہ اوستہا سوبہاوک ہی ہوجاتی ہے
جب بہاونا مٹی پرم پد ملتا ہے جسکا نام نربان ہے سو ایشر کی بہگتی سے ملتا ہے رام چندر جی بولے وہ ایشر
کون ہے اور اسکی بہگتی کیا ہے بششٹ جی بولے ایشر دور نہیں اور وہ درلبہ بہی نہیں کیونکہ وہ ان
بہوجتی ہے اور پرم سروپ است میں ہے ایسے سرب آتما کو بارم بار نمسکار ہے اُسکو سب پوجتے ہیں
وہ سب کو پہل دیتا ہے جب وہ پرسن ہوتا ہے تب وہ اپنا ایک دوت بہیجتا ہے رام چندر جی نے
پوچھا کہ وہ دوت اسکا کون ہے کیسے آتا ہے بششٹ جی بولے وہ ایشر پرم دیو ہے اوسکا دوت ببیک
ہے وہ ہردے میں اودے ہوکر پرم سوبہاو کو پراپت ہوتا ہے باسنا کے مل سے پوتر کردیتا ہے
چت روپی شترو کو مار کے دیو کے نکٹ جاتا ہے اور اس دیو کے درشن کرکے پرم آنند پاتا ہے اور سنسار
سمندر سے تر جاتا ہے یہہ جیو پرماد سے جڑتا کو پراپت ہور ہے ہیں جیسے جل سیلتا پا کر اولے کی سنگیا
ہوجاتا ہے یہہ جیو باسنا سے ڈہکا ہوا ہے انتر مکہہ ہوتا ہے جب اُس دیو کے درشن ہوتے ہیں
جو سبکا کرتا ہے اس سنسار اور مرتیو کو بہو ترشنا کو ترنگ اگیان کو جل اندریوں کو تیندوے سمجھو
یہہ جیو اسمیں پڑے ہوئے ہیں جب ببیک کی ناو اکسمات ہی پراپت ہوجائے تب اس سمدر کو
پار ہو جاوے سو ست سنگ سے ببیک ملتا ہے اسی ببیک کو اُس ایشر کا دوت جانو وہی برہم
ہے سب کے بہتر باہر بیاپت ہے اور گیہرا اور ساکشی آتما اور اوم اور برہ سب اُسی کے نام ہیں جب

اس پرش کا ہردا سندہ ہوتا ہے تب آتم پد کی اور اسکی بہاونا ہوتی ہے یہہ بہاونا ہی بہگتی ہے۔

## ایک سو ستہ سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ شست ہردیو کرت بہارشا کا باسنا کے تیاگ سے آتم پد ملنا۔

جب بہوگ کی درڑہتا ہوجاتی ہے تب وہ پرم پد ملتا ہے جب چت کا سپندہ چیت سے رہت چیتن کے گہن سے ٹوٹتا ہے تب ہردے سے بسو کا ناس ہوجاتا ہے اور باسنا ہی نہین رہتی جب سدہ چیتن مین چت کا سنکلپ پہرا تب اسکا سنوا تر شریر ہوتا ہے جسکو انت باہک کہتے ہین اور جب باسنا درڑہ ہوی تب اسکو آدہی بہوتک بہاشنے لگتا ہے اسی من سے جگت ہوا ہے سو من اور جگت دونو ہی مہتا ہین روپ اور اولوک اور سنسکار تینونکا نام جگت ہے سو تینون شونیہ ہین جب انکا ابہاو ہوجاتا ہے تب شونیہ ہی نہین رہتا کیول بودہ ماتر چیتن ہی رہتا ہے ورش اور درشن اور درشٹا یہہ تینون بہاونا ماتر ہین جب یہہ ہوتے ہین تب ہی جگت دیکہتا ہے جیسے سورج مین پرکاش ہوتے ہین ایسے ہی آتما مین جگت چیتن کے اسن ہوجانے سے درش سب ایک ہی روپ ہوجاتے ہین باسنا کے رہنے سے شانتی نہین ہوتی جب تک چت کا درش کے ساتہہ سمبندہ ہے کرمون سے نہین چہوٹتا اور جب سدہ چیتن ماتر سے اونہان ہوتا ہے تب اسکا نام چیتن موکہش ہوتا ہے انہنا درش کی اور پہرتی جاتی ہے جس سے برباد ہوجاتا ہے اور جڑتا ہوتی ہے جیسے جل اولا ہوجاتا ہے ایسے چت شکتی پرماد سے جڑ ہوجاتی ہے اور پہر یہہ چت شکتی درڑہ باسنا گرہن کرتی ہے تب انت باہک سے ادہی بہوتک اپنا شریر دکہلائی دیتا ہے اور پہر سنسار پرتیت ہوجاتا ہے پرنتو جب پہرنے سے رہت اپنا آپ ہی بہاستا ہے دو بہت مٹ جاتا ہے جب تک یہہ من پہرتا ہے تب تک جگت کا ابہاو نہین ہوتا باسنا سے جیو دکہ ہوا ہے باسنا کے ناس ہونیکا ہی نام گیان ہے پہلے اس جیو کا شریر انت باہک تہا اپنا سروپ اسکو بہولا ہوا نہ تہا اور آپ کو آتما ہی جانتا تہا اور جب اسکو سنکلپ ماتر ہی بہاستا تہا جب سنکلپ مین درڑہ بہاونا ہوئی تب اسکو آدہی بہوتک بہاشنے لگا اور اسکے درڑہ ہونے سے دیہہ اور اندری سب اپنے مین بہاشنے لگین اور انکے دکہہ سکہہ جاننے لگا باسنو مین نہ کوئی دکہہ ہے نہ سکہہ نہ جگت جو کچھ

ہے کیول بہاونا ماتری ہے آتما مین انت باہک بہی نہین انت باہک کچہ ہتا تو بہاسنا تہا جب چت
شکتی باہر کو پہرتی ہے تب پنچ تن ماترا کا سبدہ ہوتا ہے اور بہی جید اور چیتن کی گانٹہ ہے چت
شکتی اور چیتن اور جیتا اور پنچ ماترا کے اکٹہے ہونیکو ہی انت باہک شریر کہتے ہین اور آتما کے بشیش جاننے کا
نام ہی گیان ہے اور اہنکار کا تیاگ کرنا چاہیے گیانی پرن اگنی جل سے جلایا نہین جاتا اور انہا کا تیاگ
سب سے سریشٹ ہے اور تپ دان جگ اپدیش انی ادک اوپاد ہونسے ہی انتہا کا تیاگ کرنا بڑا سادہن
ہے سو من کو براگ سے جلاؤ شانتی ہوجاویگی اور پرم سمپدا ملیگی اس سے ہین سب آپدا ہین۔

# ایک سو اٹہتیسہ سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بہاشا کا سرشٹی اور جیونکا نربان

بشسٹ جی بولے ہے رامجی سمپورن جگت مین سات پرکار کی سرشٹی ہے اور سات ہی بہانت کے جیو
ہین ایک تو سپن جاگرت ہین دوسرے سنکلپ جاگرت تیسرے کیول جاگرت چوتہے چر جاگرت پانچوین ڈرہ
جاگرت چہٹے جاگرت سپن ساتوین چہن جاگرت ہے اہتات وہ جو جاگرت کا ناس کرچکے ہین رام چندر جی بولے ہے
بہگون بودہ کے نمت مجہے بہن بہن کرکے سمجہاؤ بشسٹ جی بولے ہے رامجی ایک تو یہ ہے کہ کسی جیو
کو کسی کلپ کے اندر اپنے جاگرت مین سپنا ہوئی اور اسمین جو سپنا ہوا تو اسکو ہماری جاگرت کا جگت بہاس
آیا اور وہ اسکو شبد اور ارتہہ سنگت ست جانکر گرہن کرنے لگا اور اسکی سمجہہ مین ہم سپن پرش نہے پرنتو اسکے
نشچے مین ہم ایسا نہین کیونکہ وہ اپنے جاگرت کو مانتا ہے اور ہمارا اسکا کلپ ایک ہوگیا ہے اور اسی لئے
وہ بہی جاگرت مانتا ہے اور پورب کلپ مین اسکا شریر چیتن پہرتا ہے پرنتو سویا پڑا ہے رام چندر جی
بولے ہے بہگون جب وہ پرش اپنے کلپ مین جاگا تب اسکو کیا بہاسے اور جب وہ جاگے اور وہان
کلپ کا پرلے ہوجاوے تب اسکے شریر کی کیا اوستہا ہووے اور جب یہان گیان کی پراپتی ہووے
تب اوس شریر کی کیا اوستہا ہووے بشسٹ جی بولے جب وہ پرش اپنے کلپ مین جاگتا ہے تب
یہہ جاگرت اسکو سپنا بہاسی ہے اور جب وہان نہین جاگتا اور اس کلپ کی پرلے ہوجائے تب وہ جیو
وہان چیشٹا کرتا ہے اور تب گیان کی پراپتی ہوتی ہے تب اس جیو کے شریر کو تیاگ کر اور جگت بہرم

بہاشن آتے ہین آپکو پہلے کی بہانہین جانے یا بناتے پرنتو جگت بہرم بناگیان کے نہین مٹتا یہہ دونون تل ہین
اور برہم ستا سب ٹہور سمان پرکاستی ہے جیسے گور مین نہنگے ہوتے ہین ایسے یہہ جیو بہرم سے پہرتے
ہین اور اسیکا نام سپن جاگرت ہے اور جو یہہ پرش بیٹہا ہے اور اسکے چت کی برتی ٹہر گئی ہے اور اسکو
ندرا نہین آئی اور اسمین منوراج ہوگیا ہے اور اسمین جاگرت ہوئی ہے اور ڈرڑہ باسنا اسمین ہوگئی ہے
اور پورب کی باسنا اسمرن ہوگئی اور یہہ سپنا دیکہا اور منوراج کا شریر چلیا اور وہ ہی آدہ بہونکتا ڈرڑہ ہوگی
اسکا نام سنکلپ جاگرت ہے تیسرے جو آد پرماتم تت سے پہرا اور جگت بہاشت ہوا اور اسکو سنکلپ
ماتر جانا اسکا نام کیول جاگرت ہے چوتہے جو آد پرماتم تت سے پہرا ہوا اور اسمین سرشٹی ہوئی اور اسکو ست
جانکر گرہن کیا اور سروپ کا پرماد ہوا اور آگے جنماترکو پراپت ہوا اسکا نام چر جاگرت ہے پانچوین جب اسمین
ڈرڑہ گہن بہوت باسنا ہوئی اور پاپ کرم کرنے لگا اور اسکے بس سے استہاور جونی پائی اسکا نام گہن جاگرت
اور سکہپت جاگرت ہے چہٹے جب اسمین سنتون کی سنگتی اور ست شاسترون کے بچار سے بودہ پرآپت
ہوا تب یہہ جاگرت سپن روپ ہو گئے تب اسکا نام سپن جاگرت ہوگیا ساتوین جب بودہ مین ڈرڑ
استہتی ہوئی تب اسے تریا پد کہتے ہین اور اسی کا دوسرا نام جاگرت بہی ہے یعنے جہین جاگرت جب اس
پد کی پراپتی ہوتی ہے یہہ بہی کہا نہین جاتا کہ یہہ جیو ہے اور یہہ سرشٹی سرب برہم ستا ہی پرکاشک ہے
دوسرا کچہہ ہوا نہین من کے پہرنے سے درشٹ دیکہے ہے جب من کو استہر کرکے دیکہوگے تب شونیہ
ہوجاویگا اور پہر شونیہ کا ہی کہنا نہین رہیگا ۔

## ایکسو اونہتر سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بشسشٹ سردیوکرت بہاشا کا آتما مین سرشٹی کا ابہاو

رامجی بولے ہے بہگون آپنے جو کیول جاگرت کی اُپتی اکارن اور اکرک بودہ ماترکہی ہے میری سمجہہ مین نہ آئی
جیسے اکاس مین برکش نہین ہوسکتا ایسے ہی آتما مین سرشٹی نہین ہوسکتی کیونکہ آتما نرآکار اور نس کریا ہے
وہ سمواے کارن بہی نہین اور نمت کارن ہی نہین جیسے متی گہٹ کا کارن ہوتی ہے ایسے آتما سرشٹی کا
سمواے کارن نہین وہ ادویت ہے اور جیسے کمہار گہٹ آدک کا نمت کارن ہوتا ہے ایسے آتما سرشٹی

کا ننت کارن بہی نہین کہ وہ اکریا ہے پہر اُس اکارن اور اکریک مین سرشٹی کیسے ہووے بشسٹ جی بولے
آتما مین سرشٹی کا اتینت ابہاؤ ہے کیونکہ وہ نربکار اور نس کریا ہے نہ بہتر ہے نہ باہر وہ تو بودہ ماتر ہے اسمین نہ
ارمبہ ہے نہ پرنام آتما کارن روپ ہے اسمین کارج روپ جگت کیسے ہووے آتما سدا ہی ادویت روپ
ہے رام چندر جی بولے جب سرشٹی نہین تو پنڈاکار کیسے بہاشتی ہین انکو کسنے رچا ہے اور من اور بدہی اور
اندریونکا یہان کیسے ہوتا ہے اور چیتن کو راگ اور نشیہہ سے کسنے موہت کیا ہے اور آتما مین آورن کیسے ہوتا ہے
سو سمجہا کر کہو بشسٹ جی بولے ہے رامجی نہ کوئی پنڈ ہے نہ کسی نے انکو کیا ہے نہ کوئی بہوت ہے نہ کسی نے
موہت کیا ہے نہ کسی نے آورن کیا ہے یہہ آورن ہی بہرانتی سے بہاشتا ہے جو آتما کو آورن ہوتا تو وہ کسی
پرکار نشٹ بہی ہوتا جب آورن ہی نہین تو وہ نشٹ کیسے ہووے جسکو آورن ہوتا ہے اُسکا سروپ ایک
اوستہا کو تیاگ کر دوسری اوستہا کو گرہن کرتا ہے سو آتما سدا ہی گیان روپ ہے اُسکو دوسری اوستہا کدا چت
نہین ہوتی اسمین من اور بدہی آدک کچہہ بنی نہین وہان موہ کہان اور آورن کہان آتما گیان اور اگیان کال
مین ایک سا رہتا ہے پرنتو اسمین دو درشٹی ہین گیان درشٹی سے سرب آتما ہی دیکہتا ہے اگیان درشٹی
سے نانا پرکار جگت دیکہتا ہے آتما سے بہن کوئی بستو نہین جیسے سوبرن مین ابہوشن پرنام وہ ہی سوبرن
رہتا ہے بہرانتی سے نانا پرکار سنگیا ہوتی ہے یہہ سنسار اپنے پہرنے سے ہوا ہے آتم بودہ سے سنسار
دور ہو جاتا ہے آتما کے ساکشاتکار ہونے سے ہردے گرنتہی جاتی رہیگی آتم بودہ سے سب پرپنچ کی ایکتا ہو جاتی
ہے اندری اور جگت جب ہی تک بہاشتے ہین جب تک سروپ سے بہولا پہرتا ہے۔ جیون
مکت کی چیشٹا سب دیکہتی ہے پرنتو اسکے ہردے مین جگت کی باسنا نہین دیکہتی دیکہنا گیانی اور
اگیانی دونو کو تل ہے پرنتو گیانی کے نسچے مین جگت ذرہ نہین اگیانی کے نسچے مین ہے بچار کرنے
سے جگت بہرم دور ہو جاتا ہے جیسے سپنے کی بستو کا جاگتے ہی ابہاؤ ہو جاتا ہے۔

# ایک سو ستر سرگ چھٹے زبان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بھاشا کا جگت کا ابھاش ماتر ہونا

رام چندر جی بین لے جس کرم سے بودھ آتما جگت روپ ہوکر بھاشتا ہے اسکو بستار پوربک کہو بشسٹ جی
بولے یہہ جگت گیانی اور اگیانی کو چیت سے بھاشتا ہے یہہ ہی بھید ہے کہ اگیانی کو جگت ست بھاشتا ہے
گیانی کو شاستر کے بچار سے بھرانتی ماتر دیکھتا ہے باستو مین نہ کچھہ اوپجا ہے نہ کچھہ لین ہوتا ہے ایک ہی چد
اکاس ہے اور جو یہہ کہو کہ وہہ اوپجی تو ہے تو اسکو بہن وت جانو اور جو یہہ کہو کہ جگت پرلے مین لین ہوجاتا ہے
اسلئے کچھہ ہے سو جان لو کہ ناس وہی ہوتا ہے جو است ہوتا ہے اور جو یہہ کہو کہ جو است ہے تو پہر کیون اوپجتا
ہے سو اوپجی ہوی ابستو ہی ست نہین ہوتی اور جو یہہ کہو کہ مہا پرلے مین چد اکاس ہی رہتا ہے اور وہ ہی جگت
روپ ہوکر بھاشتا ہے اسلئے جگت کچھہ بستو نہین ہوا بودھ ماتر ہے اس پرکار بھاشتا ہے جیسے بیج اور
بیج مین کچھہ بھید نہین ایسے ہی جس سے جگت بھاشتا ہے وہ ہی روپ ہے اور کچھہ اوپجا نہین تو بکار اور
بھید کیسے ہو اسلئے وہ بودھ ماتر ہی اپنے آپ مین استھت ہے ارتھات کارن اور کاریہ سے رہت پرم شانت
روپ ہے اور وہ ہی جگت روپ ہوکر بھاشے ہے مہا پرلے مین سب نشٹ ہوجاوینگے اور وہ ہی رہیگا
جسمین بانی اور من کو گم نہین جو نیندا سے جاگا ہے وہ نرابھاش ہوتا ہے اسکے چیت سے جیت کا سمبندہ
ٹوٹ جاتا ہے اور آتم پد ملجاتا ہے جو کچھہ جگت بن مین دیکھتا ہے سب کا ایک روپ ہوجاتا ہے جگت
باستو مین کچھہ نہین اور ہوئے کی سمان دیکھتا ہے جیسے جل مین ترنگ ہے نہین اور بھاشتی ہین۔
گیانی کو جیون مکت اور بدیہہ مکت دونو ہی تل ہین اگیانی کو نانا پرکار کا جگت بھاشتا ہے اور اسکو من کا
بندھن ہے یہہ مہا سوکشم روپ ہے اور جو جیو مین اپنی اپنی سرشٹی ہے سو جب تک پہرتا ہے
تب ہی تک سرشٹی ہے۔

## ...ایکسو اکہتر سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیوکرت بہاشا کا آتما مین سرشٹی کا ہونا

...چندر جی بولے کہ درشٹی اور درش کا سمبندہ کیسے ہوا ہے اور کال مین کالپت اور اکاس مین شونیتا اور بایو
...یا تو بنا اور جڑ مین چیتنتا اور بہو تو نہین بہوتنا اور سنکلپ مین سپند اور سرشٹی مین ہرشٹتا اور مورتی مین بہوتتا
...یتن مین بہتتا اور درش مین درشٹتا کیسے اور کس سے ہوئی ہے بشسٹ جی بولے ہے رامجی برہما اور انھو
...رود رلور انشمر سے لیکر جیسے بین لین ہوتے ہین اسکا نام پرلے ہے سب اسمین نربان ہوجاتے ہین ایسا جو
...ت اکاش ہے سو ہم اور سندہ اور ادویت ہے وہ ایسا سوکشم ہے کہ ہے اور نہین دونو شبد سے رہت
...اپ مین استہت ہے سو ایسے پرم آتم تت اکاس سے سرشٹی کا اپجنا کیسے کہتے ہین انبھو سنا سے جو ایک
...ین ایک جو جڑ تک بہتی جاتی ہے دیکھا چاہیئے کہ جگت اور اسکی ابہتی اسمین پر کیسے ہوا آتما مین جگت
...تی اور ابدیا سے وکہنا ہے ابدیا اسی کا نام ہے کہ بستو ہووے نہین اور پرتکش دیکھے برہم امورتی ہے اس
...ین مورتی کیسے اپتن ہو جو بستو بنا کارن درشٹی مین آتی ہے وہ برہم ناتر ہوتی ہے جیسے اکاش مین دو
...زبان اسکا کارن کوئی نہین وہ متھیا بھرم سے دیکھے ہے۔

## ...ایکسو بہتر سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیوکرت بہاشا کا برہم کا شونیہ ہونا اور کسیکا کارن نہونا

...بشسٹ جی بولے ہے رامجی برہم اکاش ونت شونیہ ہے اور اپنے آپ مین استہت ہے وہ کیسے کسیکا
...کارن ہو کیونکہ کارن اور کارج دویت سے ہوتا ہے آتما ادویت ہے جو کچھ دیکھتا ہے سو برہم ناتر ہے جو
...بیج ہوتا تو کیا نی کو بہی پرتکش ہوتا رام چندر جی بولے جیسے بڑ کے بیج مین برکش بہاؤ ہوتا ہے اور بیج سے
...پرتکش ہوتا ہے ایسے ہی اس جگت کا کارن پربرا تو کیول ہوا بشسٹ جی بولے سوکشم مین استہول سنکلپ
...تر ہوتا ہے کچھ بستہ نہیت ہوتا جیسے رائی مین سمیر کداچت سما نہین سکتا ایسے ہی سوکشم پرمانو سے جگت کا
...پتن ہونا متھیا اشچرج ہے سوکشم پرمانو کا کارج ہی جگت کو جب کہی جب سوکشم تو بہی آتما مین پایا جاے۔ آتما
...ادویت ہے اسمین ایک اور دو کہنے کا ابھاو ہے جسکو تم درش کہتے ہو سو درشٹا ہے درش روپ ہوکر

استہت ہوا ہے جگت کے سب پدارتھ پہرنے مانترہیں ۔

## ایک سوتہتر سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ مہردیوکرت بہاشا کا باسنا کے مٹنے سے جگت کا ابہاؤ

بششٹ جی بولے جب جگت کچھ ہوا نہیں تو میں کیا کہوں آتما چپے آپ میں استہت ہے جو ہے اور نہیں کی نیا ہیں ہے اسمیں سپنوں کے پہرنے سے جگت بہاشتا ہے جب پہرنا اولٹ کرانچی اور آتا ہے جگت بہرم مٹ جاتا ہے نرمل آتما ہی دیکہتا ہے یہ جو مرنا نہیں مرا جب کہیں جب اتینت ابہاؤ ہوہیہ مرنا سکہتی کی نیا ہیں ہوتا ہے جیسے سکہپتی سے جاگے ہوئے جگت بہاشتا ہے اور پہر وہی چیشٹا کرنے لگجاتا ہے جیسے سپنا اور جاگرت ہے ایسے ہی مرنا اور جنم ہی ہے جب مرنیکا سوگ اور جینے کا ہرکہ دونو اوستہا شترو کی جانوگے تب ہردہ سیتل ہوجائیگا ۔

## ایک سو چوہتر سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ مہردیوکرت بہاشا کا بششٹ جیکی سماد ہی کا برنانت

بششٹ جی بولے جہان اکاش ہوتا ہے وہان شونتا ہی ہوتی ہے اور جہان اوکاش ہوتا ہے وہان اکاش ہی ہوتا ہے جہان اکاش ہوتا ہے وہان پدارتھ بھی ہوتی ہیں ایسے جہان چیتن ستا ہے وہان سرشٹی بھی بہاشتی ہے سرشٹی آتما کا پرنیت ہے ہے رام جی ایک سمے میرا چیت جگت سے بیراگی ہوا اور مین نے چاہا کہ کسی ایکانت استہان مین جاکر اسکو سماد ہان کرون اور جینے نسچے کیا کہ نربکلپ سماد ہی کرکے پرم شانتی پاؤن اور اناسی پد مین بسرام کرون ایسے بچار کر مین اکاس کو اوڑا اور پربتون پر گیا اور پاتال اور دسون دشا مین پہرا کہیں ایکانت استہان نہ دیکہا سب کچھ دیکہتا ہوا جا اکاس مین جا پہنچا جہان اندر یونکا بیٹہے ہی نہین دیکہا اور بایو اور جل اور اگنی اور پرتہوی کا ابہاؤ تہا اکاس ہی اکاس تہا وہان مینے سنکلپ سے ایک کٹی کلپ برکش آوک برکشون سہت رچی اور اسی کٹی مین ایک چہید رکہا میرا سوکشم سنکلپ تہا اسلئے وہ پرتیکش سامنے ہوئی اور ایک سو برس تک سنکلپ کر پدم آسن باندہا اور اس نربکلپ سماد ہی مین سو برس بیت ہونے پر سماد ہی سے اوترنیکی بہاونا ہوئی اور وہ ہی سنکلپ اگر پہرا جیسے پرتہوی مین بیج بویا ہوا انکر نکلتا ہے

اور بسنت بہت ہین جیسے برکش ہرے ہو جاتے ہین پران اور اندری اور سپند اور اہنکار پرگٹ ہوئین اور جیسے بالک شسٹ ہوں اور پہر اچہا آپہری وہ سو برس مجکو ایک نکہہ ملتر ہی جان پڑتے ہے رامجی جب سکھپتی ہوتی ہے تب بہت کال تہوڑا ہو کر دکہلائی دیتا ہے اور دکہی کو بہت بہہ سمادہی جو ہینے کہی یہہ سکھپتی سب جیوون مین ہے پرنتو انتش کرن مین باسنا رہنے سے سدہ نہین ہوتی انتش کرن کے سدہ ہونے سے جیسا سنکلپ کرے ویسا ہی سدہ ہو جاتا ہے ملین انتش کرن والے کا سنکلپ سدہ نہین ہوتا

## ایک سو پچہتر سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بہاشا کا اہنکار کے دور ہونیسے جگت کا ابہاو ہونا

رام چندر جی نے کہے ہے بہگون تم تو نربان روپ ہو تمکو اہنکار کیسے پہرا یا بشسٹ جی بولے اگیانی ہوا تہو اگیانی جب تک شریر کا سپندہ ہے تب تک اہنکار دور نہین ہوتا دیہہ کے ساتھ اہنکار اور اہنکار کے ساتھ دیہہ لگی ہوئی ہے سو اہنکار بنا شریر نہین رہتا سو اگیانی کو ہوتا ہے گیانیونکی بسیشتا یہہ ہے کہ اہنکار ادیا سے کلپنا گیا ہے اور ادیا او سیکا نام ہے کہ جو بستو متہا ہووے وہ دیکہے جب ادیا متہا ہے تو اسکا کارج اہنکار کیسے ست ہو اسکا کارن اپچار ہے بچار سے اسکا ابہاو ہو جاتا ہے جو بستو بچار سے جاتی رہے اسکو متہا جاننا چاہیے من سہت گیان اندریونکا سدہ آتما بشے نہین کیونکہ وہ ساکار اور درش ہین بہر ساکار کا کارن نربکار آتما کیسے ہووے سب اکار متہا ہین کیونکہ بیج ہی سے انکر ہوتا ہے جب بیج ہی نہو تو انکر کیسے ہو جب جگت کا کارن سنبید ن ہے تو جگت کے متہا ہونے مین کیا سنسے ہے برہم اکاس ادویت اور ابہرنے سے رہت اپناسی ہے وہ کارج اور کارن کیسے ہووے باستو مین جگت سنکلپ ماتر ہے سنکلپ کے لے ہونے پر جگت کا ہی ابہاو ہے ہمارا اہنکار ایسا ہے کہ جیسے اگنی کی مورتی لکہی ہوتی ہے اور اس سے کچہہ ارتہہ سدہ نہین ہوتا وہ کیول درشٹی ماتر ہے سو گیانی کا اہنکار ہی دیکہنے ماتر ہی ہے سب گیانیونکا نسچے سرب برہم مین ہے وہ جانتے ہین کہ اہنکار برہم سے ہوتا ہے نہ پہلے تہا نہ اب ہے نہ آگے ہوگا۔

## ایک سو چہتر سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بہاشنا کا جگت اور برہم مین بہید کا نہونا

رامجی بولے ہے بہگون بڑا اشچرج ہے کہ تم نے اہنکار کے تیاگ کنے ہی کو پرم شانتی کا اُپدیش کیا سو یہہ پرم شانتی راگ دویس کے مل سے رہت نرمل اور آتم اور ابناسی اور آوانت سے رہت ہے اور سب بستو وہی برہم ستا ہے پہر تم نے اسمین سلاکی بنیا مین رہنے کا کیون اپدیش کیا ہے بشسٹ جی بولے کہ مینے برہم ستا کے بودہ ارتہہ کے لئے تمکو یہہ درشٹانت کہا ہے ایسا استہان کوئی نہین جہان سرشٹی نہین بستی اس سے کچہہ بہن نہین رامجی بولے ہے بہگون جو سب مین سرشٹی بستی ہے تو سب ہی اکاس روپ کیونکر ہووے بشسٹ جی بولے سب سرشٹی اکاس روپ ہے پرنتو ہی مین کوئی انگ نہین جس مین سرشٹی نہو انو انو مین سرشٹی بستی ہے باستو مین کچہ نہین کیول آتم روپ ہے کوئی برہم کہتے ہین اور کوئی جگت یہہ دونو شبد کہنے ماتر ہین باستو مین ایک ہی ہے جگت برہم ہے اور برہم جگت ہے۔ اگیانی کے ہردے مین یہہ جاگرت ہی ستو یہہ ہے اگیانی کو جگت بہرم سے بہاشتا ہے گیان اگیان کا بہید ہے جیسے سپنے مین سویا ہوا اینک چرتر دیکہہ رہا ہے اور اُسکے نکٹ جاگتا ہوا پرش بیٹہا ہوا ہے اسکو کچہہ نہین دیکہتا۔

## ایک سو ستتر سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو کرت بہاشنا کا بشسٹ جیکا بہت سرشٹون کا دیکہنا

رامجی بولے ہے بہگون تمہاری ایک سو برس کی سمادہی کے پیچہے کا جو برتانت ہو سو کہو بشسٹ جی بولے کہ جب مین سمادہی سے اوترا تب مینے ایک شبد تری کا سا ستا مینے سوچا کہ یہہ شبد کہانسے آیا اور مینے سوائے اکاش کے کوئی ندیکہا تب مین اس شبد کے پانیکو پدم اسن باندہ اور باہر کی اندریون اور انکی برتیون کو روک اور باہر بہیتر کی سب برتی تیاگ کر چد اکاس روپ ہوگیا وہ چد اکاش نرا کار اور نرادہار ہے اور سب کو دہار رہا ہے اور پرم آنند سروپ اور شانت اور انت ہے اور جسمین سرب برہمانڈ پرتیت ہوتے ہین اس سے مجکو اننت سرشٹی دیکہنے لگین ہے رامجی ایک سرشٹی ایسی تہی کہ جسمین آور ن کوئی نہین

(اوہن کے بہہ ارتہہ ہین جیسے پرتھوی کے چارون اور سمندر ہوتے ہین) اور کہین ایسی ہی دیکھی کہ جسمین
ایک بھوت کا آورن رہتا کہین پانچون بھوت کا آورن تھا کہین چار تت کا آورن تھا ایسے ہی ناناپرکار
کی سرشٹی دیکھین پرنتو سب کوئی اکاس روپ پایا اور آتما سے بھن کچھہ نہ دیکھا من کے پھرنے سے ہی
مجکو سرشٹی دیکھتی تھین اور مین سب کو سنکلپ ماتر ہی جانتا تھا کہین سورج چندرمان ندیکھے پرکاش اور اگنی
ندیکھی اور پھر بھی وہان بڑی بڑی چیشٹا ہوتی تھی ایسی ہی دیکھین جہان کال کا گیان ہی نہ تھا وہان کوئی دن
تھا نہ رات کہین دیوتا ہی رہتے دیکھتے تھے ایسی ایسی اینک سرشٹی دیکھی پرنتو جب سروپ کی اور دیکھتا
تھا تب کیول برہم روپ ہی بہاشتا تھا برہم ستا سے بھن کچھہ نہ دیکھا۔

## ایک سو اٹھنر سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ سردیو کرت بہاشا کا بششٹ جیکا سمادہی مین چرتر دیکھنا

بششٹ جی بولے اینک سرشٹیون کے دیکھنے کے پیچھے بچارا کہ وہ شبد کرنیوالا کون تھا اسکو دیکھون اتنے
مین ایک سپند تیتری کا سا پھر مینے سنا تو ایک انگنا بہت سندر لبنہ اور ابھوشن پہنے ہوئے سورن کیسے
برن میرے نکٹ آکر کہنے لگی کہ ہے منیشر تم مجکو سنسار سمدر سے پار ہوئے دکھلائی دیتے ہو اور مجکو بڑا اشچرج
ہوا کہ مینے اسکو کبھی دیکھا نہ سنا اسنے مجھے کیسے جانا یہہ کوئی مایا کا چرتر ہے ایسا بچار کر مین پھر اکاس کو اوڑا
اور مجکو سپنے کیسی سرشٹی دیکھنے لگی اور جب مین یوہ سے دیکھتا تھا تب مجکو آتما ہی بہاشتا تھا اور جب
سنکلپ سے دیکھتا تھا تب ناناپرکار کے جگت بہاشتے تھے کہین جگت اپتن ہوتا تھا کہین نشٹ
ہوتے دیکھے ایسے ہی بہت سی سرشٹی دیکھین پرنتو ایک جیو دوسری سرشٹی کو دیکھتا نہ دیکھا سب
سرشٹیون مین سار برہم ستا کو ہی دیکھا اور بسنت جگ تریتا دواپر آدک دیکھے بششٹ ہی دیکھا رام چندر
ہی اپدیش کے لیئے بیٹھے دیکھے سب چیتن اکاش کے آسرے من کے پھرنے سے دیکھتا ہے پھر ناٹھنے
سے برہم ہی بہاشتا ہے جیسے ایک گولر کے پہل مین اننت بھنگے ہوتے ہین ایسے ہی ایک آتم ستا کے
آسرے اننت سرشٹی دیکھنے مین آتی ہین جیسا نسچے ہوتا ہے ویسا ہی دیکھتا ہے پرنتو جب مین سروپ
کی اور دیکھتا تھا تب سب ہی سرشٹی مجکو شدہ روپ دکھلائی دیتی تھی جب مینے ایسی ایسی سرشٹی

اور دیکھیں تب مہاآکاس میں اننت جو جن تگ اوڑتا چلا گیا اور وہاں کوئی بھی تب دکھلائی نہیں دیتا تھا
یہہ سب کچھہ سنکلپ ماتر ہی ہے جب سنکلپ لے ہو جاتا ہے تب جگت بھرم دور ہو جاتا ہے ہیئے
بہت ہی نسیچ کیا سب چیتن روپی سمدر کی بدبدہی ہیں۔

## ایک سو اوناسی سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیوکرت بہاشا کا سب جگت کا برہم کا انگ ہونا

رام چندر جی نے پوچھا ہی بھگوان یہہ جو سنکلپ ہے کہ برہما کے دن میں بہوت اُپتن اور برہما کی رات میں پرلے ہو جاتی ہیں اور مہاپرلے میں کوئی نہیں رہتا سب برہم ستا میں لے ہو جاتے ہیں سو کیشم برہم ہی شیش رہجاتا ہے پہر اس سے کیسے سرشٹی اُپتن ہوجاتی ہے بششٹ جی بولے کہ ایسے سوکشم برہم سے ہیں جگت کی اُپتی کیسے کہوں اور جب اُپتی ہی نہیں تو پہر پرلے اسکی کیسے ہو یہہ جگت برہم کا ہردا ہے دارتہات اپنے ہی سوبہاو ستا کو ہردا کہتے ہیں اسلیے اس جگت کو برہم کا ہی شریر کہہ سکتے ہیں جیسے اپنے سپنے میں اپنی سموت ہی دیس اور کال اور پرتب روپ ہوجاتی ہے ایسے ہی یہہ جگت بہی سموت روپ ہے اور چیتن سموت ہی جگت اکار بہاشتی ہے برہم کے بنا اور کچھہ بستو نہیں سب برہم ہی ہیں ہوتے ہیں اور برہم سب ششبدونسے رہت ہی ہے اور جب وہ رہت ہوا تو جگت کی اُپتی اور پرلے کیونکر کہی جاوے سب ششبد اور ارتہہ کا برہم ستا ادہشٹان ہے اور اسی لئے جگت کو برہم سروپ کہتے ہیں تما ہی جگت اکار ہوکر بہاشتا ہے آتما میں کوئی بکار نہیں آودہ کی کلپنا سے رہت ہے یہہ سب بکار آتما کے اگیان سے بہاشتے ہیں۔

## ایک سو اسی سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیوکرت بہاشا کا جگت کا کوئی کارن نہونا

رام چندر جی نے پوچھا کہ ہے بہگون تم نے یہہ جگت جال چدروپ ہوکر ایک استہان میں بیٹھہ کر دیکھا۔ اتہوا سرشٹی میں پہرکر بششٹ جی بولے ہے راجی میں اننت اور آتما اور سرب شکتی اور سرب بیاپی اور چداکاس ہوں مجھہ میں جانا اور آنا کیا نہ میںنے ایک استہان میں بیٹھکر دیکھا ہے نہ سرشٹی میں پہر کر

ہینے نوگیان کی آنکھون سے دیکھا ہے جیسے سمدر ترنگ اور بُدبدی اور جل کو مینے آپ مین ہی دیکھا ہے۔
ایسے ہی مین ہی اپنے آپ مین ہی جگت کو دیکھتا ہون رام چندر جی نے پوچھا ہے بھگون اُس شبد کرنیوالے
نے پھر کیا کیا بششٹ جی بولے وہ اکاش شریر دہار کے میرے نکٹ آئی جیسے مین اکاس روپ تہا ویسے ہی
اُسکو ہی دیکھا پہلے تو مینے اسکو اکاش مین اسلئے نہین دیکھا کہ میرا آدہبوتک شریر تھا جب چت بدہ ہوکر مین
استہت ہوا تب مینے اُسکو دیکھا کہ مین ہی اکاس روپ ہوگیا اور وہ ہی اکاش روپ تھی اور جنے جگت
جال مینے دیکھے تھے وہ ہی اکاس روپ ہی تھے سری رام چندر جینے پوچھا کہ ہے بھگون تم ہی اکاش روپ
تھے اور وہ بہی اکاش روپ تھی پھر بچن اور بلاس جب ہوتا ہے کہ جب شریر اور اُسمین اندری اور سرورے مین پران ہوتے
ہین تم دونو نرآکار ہے تمہارا بولنا اور دیکھنا کیسے ہو کیونکہ بولنا اور کون روپ منسکار کرکے ہوتا ہے اور روپ درش
کو کہتے ہین اور اولوک اندریون کو اور منسکار من کے پھرنے کو اب کہئے کہ ان تینون کے بنا تمہارا بولنا کیسے
ہوا بششٹ جی بولے جیسے سپنے مین روپ اور اولوک اور منسکار اور شبد اور پاٹھ ہوتے ہین سو اکاس
روپ ہوتے ہین ایسے ہی ہمارا دیکھنا اور بولنا آپسمین ہوا ہے جیسی سرشٹی مینے اکاس مین دیکھی ہے
ایسی ہی یہہ سرشٹی ہے جیسے اسمین شریر ہین ایسے ہی اسمین ہمارے تمہارے شریر ہین یہہ جگت
اکاس روپ ہے سپن سرشٹی تہا ہے جو کچھہ ہے سوا نہو روپ ہے اُس سے بھن کچھہ نہین ہے
ہے راجی جب وہ کا ناشبد کرنے والی مینے دیکھی تب اُس سے مینے پوچھا کیونکہ میرا اُسکا سنکلپ
ایک ہی ہوگیا تھا جیسے سپنے مین سپنا ہوتا ہے جیسے سپنے کی سرشٹی اکاس روپ ہوتی ہے ایسے
ہم تم سب اکاش روپ ہے کچھہ ہوا نہین دیرگھہ کال کا سپنا ہے اسلئے اسمین ڈرڑہ بیوہار اُپتن اور
پرلے بہاشتی ہے اب ساکار اور نراکار کو سنو کہ ایک چت ہے دوسرا چیت چت سدہ چنماتر کا نام
ہے اور چیت درش پھرنیکا نام ہے اور جس چت کو درس سبندہ ہے اُسکا نام جیو ہے اور جس چت کو
اگیان سے دویت سبندہ ہے اور اناتما مین آتم ابہمان ہے ایسا جیو ساکار روپ ہے اور اُسکے سپنے کی
سرشٹی اکاش روپ ہے اور جو سدہ چنماتر اچیت ہے اور نراکار بہاشتا ہے اُسکا سپنا ابہاش
روپ جگت اکاش کیون نہو اور چدا اکاش نراکار روپ ہے جیسے سپنے مین جگت اکرم ہوتا ہے ایسے

ہی یہہ جگت بہی ہے نہ اسکا کوئی بمت کارن ہے اور نہ سواے کارن آتما ادویت ہے اُسکو درشن کا کارن
کیسے ہو اور نہ کوئی کرتا ہے نہ بہوگتا ہے نہ کوئی جاگت ہے اور نہیں کہنا ہی نہیں بنتا گیانی پاکہان کی بہنائین ہون
ہی استہنت ہے اور جب پرکرت اچار آبنتا ہے تو اسکو ہی کرتا ہے۔

## ایک سو اکیاسی سرگ چھٹے نربان پرکرن جوگ بششٹ ہردیو گرنت بہاشا کا اگیان گیان اور ایک کامنتا کا برتانت

رام چندر جی نے پوچھا ہے بہگون وہ جو تمہارے نکٹ اکاس روپ کا تہا آئی وہ شہر بنا ایک اکشر کیسے
بولی بششٹ جی بولے سپنے مین جو شبد ہوتا ہے سو اکاس روپ ہوتا ہے اسمین اکشر کداچت نہین بول
لگتا ایسے ہی اکاس روپ آتما مین شبد کداچت نہین ہوتا اور جو سپنے کے شبد ست ہوتے تو نکٹ
بیٹھے ہوئے پرش ہی سنتے اور جو ہوا بہاشتا ہے سو بہرانتی ماتر کیول چین ماتر اکاش کا کنچن ہے ایسے ہی
جگت بہرم ماتر پرتکش دیکہتا ہے رام چندر جی نے پوچھا ہے بہگون جو یہہ جگت سپنا ہے تو جاگرت کیونکر
دکہتا ہے اور جو است ہے تو ست کی نیائین کیون دیکہتا اور جو است ہے تو نست کی بہائین کیون دیکہتا
ہے بششٹ جی بولے ہے رامجی ایک مردو سمبیگ ہے دوسرا مدہ سمبیگ ہے تیسرا تیبر سمبیگ۔
سمبیگ سنکلپ کے پرنام کو کہتے ہین۔ مردو سمبیگ یہہ ہے جیسے کوئی پرش استہان مین بیٹھا ہوا
سواج سے کسی بیوہار کو رچتا ہے اُسکو جانتا ہے کہ سنکلپ ماتر ہی ہے اور جیسے نٹ سوانگ دہارتا ہی
جانتا ہے کہ وہ سوانگ ست نہین اور وہ کیول اپنے سروپ ہی کو ست جانتا ہے اور اپنے سروپ کو
نہین بہولا مدہ سمبیگ یہہ ہے کہ جیسے کسیکو سپن مین سرشٹی دیکہے سپن کال مین اُسکو ست جانتا ہے
اور اس سے آگے ہوئے کو است جانتا ہے کیونکہ سویا ہوا سیگر ہی اوٹہتا ہے اور جو سویا ہوا جاگے
نہین اُسکا نام تیبر سمبیگ ہے جنکو آدہی سروپ کا پرماد نہین ہوا انکو یہہ جگت مردو سمبیگ ہے کیونکہ
اپنی لیلا ماتر کو وہ است جانتے ہین اور جنکو آدی سروپ کا پرماد ہوا ہے وہ پہر سیگر ہی جاگ اوٹہتے ہین
تب انکو یہہ جگت کداچت ست پرتیت نہین ہوتا اور جنکو پرماد ہوا ہے اور پہر وہ جاگے نہین اُنکو یہہ
جگت ست بہاشتا ہے کیونکہ اُنکے چت کی برتی کا یہہ نام تیبر ہوگیا ہے اور اسی کارن اگیانی کو یہہ

جگت سپن جاگرت ہو کر دیکہتا ہے جگت کا کارن ہی اگیان ہے جب گیان ہوا جگت بہرم نشٹ ہوجاتا ہے اگیانی جیوونکی مکت نہیں ہوتی مرتے ہین اور چت ہی مین جگت پہر آتا ہے اپنی باسنا کے انسار تاناپرکار بیوہار جنتا کریا سہت ہو کر بہاشتے ہین اور کلپ پرینت سب کریا جیوون کی انت باہک ہوتی ہین جیسے ہماری ہین اور سپنے کے پدارتہہ ہی ست ہین کیونکہ برہم ستا سرب آتمک ہے پربودہ ہوئے ہی سپنے کے پدارتہہ بدمان دیکہتے ہین کہ سپن سنکلپ برہم جاگرت کے تل ہین جیو جیو کی اپنی اپنی سرشٹی ہے پرنتو سب کا ادہشٹان آتم ستا ہے اور سب سرشٹی آتما ہی کا انبہو ہے ایک آتما سے اینک سرشٹی پرکاشتی ہین پرنتو سروپ سے بہن کچھ نہین اور جو جیو سرشٹی کو ست جانکر بچرتے ہین سو موکش مارگ سے شونیہ ہین اور جو اسنت باہک شرپر جو کہیسر ہین انکو سرشٹی کا گیان ہوتا ہے باستو مین سرشٹی بہی نراکار اکاش روپ ہے جنکو آتما کا پرماد ہوا ہے انکو جگت بہاشتا ہے اور سمیک گیان سے برہم ادویت دیکہتا ہے اور اسمیک گیان سے ادویت روپ جگت ہو بہاشتا ہے ہے رامجی ہمنے اس دیوی سے پوچہا کہ تم کہانسے آئی ہو اور کون ہو کہان تمہارا استہان ہے اور یہان کیون آئی ہو دیوی بولی کہ برہم روپی مہا اکاش کے انو کے چہید مین جہان تم رہتے ہو اور تمہارا یہہ جگت بہی اسمین ہے اور تمہاری سرشٹی کا جو برہما ہے اسکا سبیدن روپی گیان ہے اور اسنے یہہ جگت رچا ہے اور اس تمہارے جگت مین جو پرتہوی ہے اور اسکے اوپر سمدر ہے اور سمدر کے اوپر دیپ ہے اسکے آگے سورن کی پرتہوی ہے اور پہر لوکالوک ہین اس لوکالوک کے پربت کے سکہر پر سات جوجن کا تالاب ہے اسمین اوتر دشا کو ایک سلا سورن کی پڑی ہے اسکے سکہر پر برہما بشنو رودر بیٹھے ہین اسکے اوپر ایک سلا ہے اسمین رہتی ہون اور سب کٹمب ہمارا وہان ہی رہتا ہے اور ایک بوڑہا برہمن بید پاٹہی اسمین رہتا ہے اسنے مجکو اپنے بواہ کے نمت اپنے من سے رچا ہے اب مین ہی جوان ہوئی ہون پرنتو وہ برہم چرج مین رہتا ہے میرے ساتہ بواہ نہین کرتا ایکانت مین بیٹہا بید پڑہا کرتا ہے اسکا بہوگ ہے ۔

## ایک سو بیاسی سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو گرنت بہاشا کا بدیادہری کا برتانت

بدیادہری بولی ہے منیشر مجکو بہی بہرتا کے بہوگ سے بیراگ اپجا ہے اور یہہ جگت مجکو تنہا بہاشتا ہے اور میرے بہرتا کو ابتک اتم پد پراپت نہین ہوا وہ اپنی من کے استہر کرنیکا او پا کر رہا ہے اب ہم دونو ہی بیراگ سے سمپن ہوئے ہین اور پرم پد پانے کی اچہیا ہے سو تمہاری سرن شیش بہاؤ سے اپدیش کے نمت آئی ہون سو تم میرے پتر تا کو گیان اپدیش کر کے سیگہر ہی من کی استہتی کر دو۔

## ایک سو تراسی سرگ چہٹے نربان پرکرن جوگ بشسٹ ہردیو گرنت بہاشا کا بدیادہری کا برتانت برہم بدیا کی ابہیاس ہین

بشسٹ جی بولے مین بدیادہری کے بچن سن اکاس ہین آسن رچکر اسپر جا بیٹہا اور ایک اتسن آدہار بہوت کا سنکلپ سے رچکر اسکو بٹہلا کر پوچہا کہ ہے دیوی تو کیسے کہتی ہے کہ سلا مین ہماری سرشٹی ہے بدیادہری نے اپنی سرشٹی کا سب برتانت کہا پرنام یہہ تات پرج نکلا کہ آتما انت ہے اُسکا کوئی انت نہین جان سکتا جب بہیدن پُہرتی ہے تب جانتا ہے کہ یہہ جگت ایشر کی سیتا سے ہے اور جب پُہرنے سے رہت ہوتا ہے تب جانا نہین جاتا کہ جگت کہان گیا اور بولی کہ تم چلو ہماری سرشٹی کو سلا مین دیکہو اور وہ مجکو اکاس مارگ مین لے چلی اور ہم دونو اکاس مارگ مین اوڑے اور چرکال تک اوڑتے اوڑتے چلے گئے اور ہمکو وہ لوکالوک کے پربت اور سلا دیکہے مینے کہا ہے دیوی یہہ تو سلا ہے سرشٹی کہان ہے بدیادہری بولے کہ مجکو تو پرپنچ دیکہہ رہی ہے اسکا سنسکار پورب کا میرے ہردے مین ہے اسی سے مجکو پرپنچ بہاشتی ہے اور تمہارے ہردے مین اسکا سنسکار جو نہین تمکو نہین بہاشتی کیونکہ جسکا ابہیاس ہوتا ہے سو پدارتہہ اوسی پراپت ہوتا ہے اور وہ ہی بہاشتا ہے ایسا کوئی شاستر پایا نہین جو ابہیاس سے نہ ملجائے اور سدہہ جنا تر پد مین پہرنے سے آدجیودن کے شریر انت یا تک ہوئے ہین اور جب اُنہین پپاو کرکے دڑہ ابہیاس ہوا اب وہی آدہونتک ہو کر بہاشنے لگے کیونکہ جب بہاؤ نا ہولٹکر جوگ کی وہار نا کر کے ابہیاس کرتا ہے تب آدہونتکتا ناس ہوجاتی ہے۔

